جانب رکھے اور خود بطور مراقب قبر کے پاس بیٹھے تو بھی قبر کی کل حقیقت عامل پر منکشف ہوگی۔

## پانچواں باب

### مُردہ سے سوال وجواب کرنے کے بیان میں

اگر چاہو کہ قبر والے سے سوال کر کے کسی کا جواب حاصل کروں تو شب چہارشنبہ کو قبر کے پاس جا کر منہ قبر کی طرف کر کے ایک بار الحمد شریف اور تین مرتبہ قل ہو اللہ پڑھ کر میت کو بخشے اور پھر قبر پر انگشت شہادت رکھ کر پچاس بار اللہ الصمد بامواکیل پڑھے اور پھر بطور مراقب خاموش بیٹھا رہے کچھ دیر میں قبر سے آواز آئے گی جو سوال کرو گے اُس کا جواب مل جائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## چھٹا باب

### زمین وآسمان کی سیر کرنے اور ہوا پر اڑنے کے بیان میں

جو شخص چاہے کہ زمین وآسمان کی سیر حاصل ہو تو اُس کو چاہیئے پانچ شب بشب دوشنبہ سے شب جمعہ تک روزانہ پانچ ہزار بار اللہ الصمد بامواکیل بمعہ درود شریف اول آخر پڑھا کرے۔ تو مرتبہ ولایت حاصل ہوگا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس اور حضرت خضر علیہ السلام کی ملاقات سے مشرف ہوگا اور قوت روحانی پیدا ہو کر ہوا پر اڑنے کی قدرت حاصل ہو جائے گی۔ اور تمام زمین وآسمان یا دیگر متبرک مقامات مثلاً کعبہ شریف یا مدینہ منورہ یا جس جگہ جانا چاہے گا آناً فاناً میں ہوا پر اڑ کر پہنچ جائے گا۔

اگر اللہ الصمد بامواکیل اِس نقش کو لکھ کر رات کو سر پر باندھ کر سو جائے تو خواب میں کعبہ شریف کا طواف کریگا نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۳۰ | ۹۰ | ۶۶ |
| ۸۹ | ۶۷ | ۳ | ۴۱ |
| ۶۸ | ۹۲ | ۳۸ | ۲ |
| ۳۹ | ۱ | ۶۹ | ۹۱ |



## ساتواں باب

### خزانہ غیب معلوم کرنے کے بیان میں

اگر کسی جگہ خزانہ ہو اور معلوم کرنا چاہے کس جگہ ہے تو اللہ الصمد بامواکیل بمعہ درود شریف پانچ روز تک ہر شب بشب دوشنبہ سے شب جمعہ تک روزانہ پانچ ہزار بار پڑھا کرے عامل کو خود بخود کشف ہو جائے گا کہ فلاں جگہ خزانہ ہے اور یا کوئی بزرگ خواب میں آکر بتا دے گا کہ فلاں جگہ خزانہ ہے اور اِس طریقہ سے نکالا جائے گا۔ اگر اللہ الصمد بامواکیل بمعہ نقش کو لکھ کر سفید مرغ کی گردن میں باندھ کر جس جگہ خزانہ کا شبہ ہو چھوڑ دیں۔ مرغ عین خزانہ کے اوپر کھڑا ہو کر آواز دے گا پس عامل اپنے تصرف سے خزانہ حاصل کرے۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۹۴ | ۹۷ | ۱ |
| ۹۶ | ۲ | ۷ | ۹۵ |
| ۳ | ۹۹ | ۹۲ | ۶ |
| ۹۳ | ۵ | ۴ | ۹۸ |

## آٹھواں باب

### بادشاہ اور امراء یا کسی بادشاہ کو مسخر کرنے کے بیان میں

اگر بادشاہ یا کسی امیر یا کوئی ایک خاص مطلوب کو مسخر کرنا چاہے تو بیس روز تک روزانہ ایک ہزار بار اللہ الصمد بامواکیل بمعہ درود شریف اول آخر نام مطلوب بمعہ والدہ کے ساتھ تصور کر کے پڑھے اور مطلوب مسخر ومطیع ہو کر حاضر خدمت ہوگا۔ جو کچھ حکم دو گے قبول کرے گا۔ یا بعد نماز عشاء ایک سو بار اللہ الصمد بامواکیل پڑھ کر مطلوب کی طرف دم کیا جائے ہفتہ عشرہ میں مطلوب فرمانبردار ہو کر حاضر ہوگا۔ اگر اس نقش کو لکھ کر اللہ الصمد بامواکیل با طریقہ حروف لکھ کر نام طالب ومطلوب





بمعہ والدہ بھی لکھ کر دھوپ میں یا زیر آتش رکھیں گرمی پہنچتے ہی مطلوب حاضر ہوگا۔

نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۸۱ |
| ۳ | ۱۸۴ | ۹ | ۶ |
| ۱۸۹ | ۲ | ۷ | ۱۴ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۸۰ | ۱ |

## نواں باب

### مسخر کردن انس وجن دیو، پری وغیرہ کے بیان میں

اگر بندگانِ خدا انسان یا دیگر مخلوق جن، دیو، پری کی تسخیر چاہتے ہو تو یکشنبہ کے روز سے بعد صبح روزانہ تین ہزار بار اللہ الصمد بامواکیل سات روز تک پڑھے تو جس مخلوق کو مسخر کرنے کی نیت سے پڑھے گا وہ مسخر ومطیع ہو کر حاضر خدمت ہوں گے۔ جو کچھ حکم دو گے یا جو چیز یا میوہ جات فصل بے فصل طلب کرو گے فوراً لا کر حاضر کریں گے اور ہمیشہ فرمانبردار رہیں گے انشاء اللہ تعالیٰ۔

## دسواں باب

### علم کیمیا وسیمیا وریمیا کے حاصل کرنے کے بیان میں

جو شخص چاہے کہ علم کیمیا یعنی نقرہ وذہب بنانے کے طریقے حاصل ہوں یا کہ سیمیا یا ریمیا جس کو علم نجوم کہتے ہیں۔ ان علموں میں سے جس کو حاصل کرنا ہو تو چاہے پانچ روز تک روزانہ ہر شب سات ہزار بار اللہ الصمد بامواکیل بمعہ درود شریف کے پڑھے اور اپنے مقصد کی دُعا کرتا رہے۔ پس ایک شخص غائب سے پیدا ہو کر عامل پر ایک ایسی نظر توجہ کی ڈالے گا جس سے کل علم حاصل ہو جائیں



گے اور حضور پر نور کی زیارت سے مشرف ہوگا۔ اور اگر اللہ الصمد بمعہ بامواکیل اِس نقش کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھیں اور اپنے مقاصد کی دُعا کرتا رہے تو بھی ایک شخص غائب سے پیدا ہو کر یہ سب علم عامل کو سکھا دے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۷ | ۱۴ | ۲ | ۸۹ |
| ۱ | ۹۰ | ۹۶ | ۱۳ |
| ۹۱ | ۴ | ۱۰ | ۹۵ |
| ۱۱ | ۹۴ | ۹۲ | ۳ |

## گیارہواں باب

### دستیاب کرنا کچا یا پکا کھانا درصحرا وغیرہ میں

اگر بستی سے دُور جنگل یا صحرا وغیرہ میں یا ایسی جگہ پہنچ جائے جہاں کوئی چیز میسر نہ ہو اور مطلب ہو کہ ہر چیز خوردنی کچا یا پکا حاصل ہو جائے تو گیارہ بار اللہ الصمد بامواکیل پڑھ کر دُعا کریں۔ پھر تھوڑی دیر میں کوئی شخص بشکل انسانی حاضر ہوگا جس چیز کی طلب ہوگی حاضر کر دے گا۔ باذن اللہ تعالیٰ

## بارہواں باب

### رجا الغیب کے مسخر کرنے کے بیان میں

اگر رجا الغیب کی تسخیر مطلوب ہو تو ایک چھری فولادی پر بامواکیل اللہ الصمد لکھ کر زمین میں گاڑ دیں۔ پھر اللہ الصمد بامواکیل ستر بار پڑھ کر چھری پر دم کریں اور دعا کریں۔ پھر فوراً رجا الغیب یعنی زمین کے اندر کی تمام مخلوق پیدا ہو کر مسخر اور مطیع ہوں گے اور جو کہو گے بجا لائیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ

## تیرھواں باب

### مسخر کرنے فیل یا شیر برائے خود سواری کرنے کے بیان میں

اگر کوئی شخص چاہے کہ فیل یا شیر پیدا ہوں تا کہ میں ان پر سواری کروں تو اُس کو چاہیئے کہ اللّٰہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف اسی بار پڑھ کر دعا بدرگاہ رب العالمین میں اپنے مقصد کی کرے۔ پس فوراً فیل یا شیر جس چیز کی ضرورت ہوگی حاضر ہو کر مطیع و مسخر ہوں گے جس پر چاہو سواری کریں۔ جہاں چاہو گے لے جائیں گے اگر یہ نقش بمعہ اللّٰہ الصمد باموا کیل لکھ کر درخت پر باندھیں اور اپنے مقصد کی دعا باری تعالیٰ سے کریں تو بھی اُس جگہ فوراً فیل یا شیر حاضر ہو کر مطیع ہوں گے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۸۲ | ۲ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۷۹ | ۸ |
| ۱۸۱ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۸۰ |

## چودھواں باب

### سانپ بچھو کے مسخر کرنے کے بیان میں

اگر سانپ بچھو کی تسخیر چاہتے ہو تو اللّٰہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف دو ہزار بار روزانہ پانچ روز تک اپنے مقصد کی دُعا کرے بحکم ایزدی فوراً سانپ بچھو بکثرت پیدا ہو کر مسخر و مطیع ہوں گے۔ اور جو کچھ حکم دو گے فوراً بجا لائیں گے۔



## پندرھواں باب

### سانپ و دیگر موذی جانور دفع کرنے کے بیان میں

اگر کسی جگہ سانپ یا دیگر کوئی موذی جانور مخلوق خدا کو تکلیف پہنچاتے ہوں تو چاہیے کہ نو روز تک روزانہ ایک ہزار بار باموا کیل اللّٰہ الصمد بمعہ درود شریف کے پڑھے اور پانی پر دم کر کے اُس اُس جگہ چھڑک دیں۔ تو تمام موذی جانور نقصان پہنچانے والے اُس جگہ کو چھوڑ کر چلے جائیں گے اور اِس جگہ پر نہیں آئیں گے۔ اگر کسی کو سانپ بچھو یا دیگر کسی جانور مثلاً کتا، گیدڑ وغیرہ نے کاٹا ہو اور جس کے خوف سے ہلاکت کا ڈر ہو تو اللّٰہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف اکیس بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے اُس مریض کو پلا دیں اور مریض پر بھی دم کریں تو ہر قسم کا زہر دفع ہو کر مریض بالکل تندرست ہو جائے گا۔

## سولھواں باب

### ہوا کو مسخر کرنے کے بیان میں

اگر ہوا کو مسخر کرنا ہو تو نو روزانہ نو روز تک ایک ہزار بار اللّٰہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف پڑھ کر دعا کریں۔ تو فوراً ہوا مسخر اور فرمانبردار ہوگی جس طرف حکم دو گے اسی طرف ہوا جائے گی۔ اگر کسی کے جسم میں کسی جگہ ریح ٹھہر کر درد رہتا ہو تو اللّٰہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف گیارہ بار پڑھ کر باد کے مقام پر دم کریں باذن اللّٰہ تعالیٰ ہر قسم کی ریح باد دفع ہو کر جسم میں کوئی درد نہ رہے گا۔

page0037.gif



## ستارھواں باب

### آگ پیدا کرنے اور غیب کرنے کے بیان میں

اگر کسی جنگل یا صحرا میں آگ پیدا کرنا چاہو تو ایک کوری ٹھیکری پر اللّٰہ الصمد باموا کیل لکھ کر پھر گیارہ بار اللّٰہ الصمد بمعہ موا کیل پڑھ کر ٹھیکری پر دم کر کے زمین پر ماریں۔ پس فوراً آتش عظیم پیدا ہوگی اگر کسی کے گھر یا کسی مخصوص جگہ آگ لگانی ہو تو اللّٰہ الصمد بمعہ موا کیل کو ایک مشت خاک پاک پر ایک سو بار پڑھ کر دم کر کے جس جگہ پر ڈالو گے وہاں فوراً آگ پیدا ہو کر کل چیزیں اینٹ پتھر لوہا سب جل کر خاک در خاک ہو جائیں گے۔ اگر پھر آگ کو دفع کرنا چاہو تو صرف نو بار پڑھ کر آگ کی طرف دم کر دیں۔ فوراً آگ بجھ کر غائب ہو جائے گی۔

## اٹھارھواں باب

### بر و بحر مسخر کرنے کے بیان میں

اگر کسی جگہ دریا کی اسقدر طغیانی ہو۔ جس سے مخلوق کو تکلیف پہنچنی ہو یا دریا کو خشک کرنا منظور ہو تو ایک مٹی کے پاک ڈھیلا پر اسی بار اللّٰہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف پڑھ کر دم کر کے دریا میں ڈال دیں تو فوراً دریا کی طغیانی ختم ہو کر ہٹ جائے گا یا خشک ہو جائے گا۔ پھر جب چاہو کہ دریا جاری ہو تو ایک سو بار پڑھ کر دریا کی طرف دم کر دیں دریا جاری ہو جائے گا۔ باذن اللّٰہ تعالیٰ۔
اگر چاہو کہ زمین کوتاہ ہو جائے تو زمین پر ایک بڑا دائرہ گول کھینچ کر اللّٰہ الصمد باموا کیل ایک سو بار پڑھ کر دائرے کے اندر زمین پر دم کر دیں پس فوراً زمین چھوٹی ہو جائے گی۔ جہاں چاہو چند قدم رکھتے ہی پہنچ جاؤ گے۔ اگر پھر چاہو کہ زمین دراز ہو جائے



تو دائرہ کو اپنے ہاتھ سے مٹا کر مٹی کو ہوا میں اڑا دیں۔ پس زمین دراز ہو جائے گی اگر مشتری کی ساعت میں یعنی بروز جمعرات بوقت طلوع آفتاب اللّٰہ الصمد باموا کیل اس نقش کو لکھ کر اپنے ران پر باندھے اور راستہ چلے تو اس کے چلنے میں زمین کوتاہ ہو جائے گی۔ جہاں چاہو ہزاروں میل کا سفر چند منٹ میں طے کر لو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۸۰ | ۱ |
| ۱۷۹ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۸۲ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۸۱ |

## انیسواں باب

### چاند سورج مسخر کرنے کے بیان میں

اگر چاند سورج مسخر کرنا ہو تو سات روز تک روزانہ پانچ ہزار بار اللّٰہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف پڑھے اور دعا کرے۔ پس چاند سورج یا جس ستارہ کو مسخر کرنے کی نیت ہوگی حاضر ہو کر فرمانبردار ہوگا جو حکم دو گے بجا لائیں گے۔ باذن اللّٰہ تعالیٰ

## بیسواں باب

### فراخی رزق و ادائے قرض کے بیان میں

اگر کسی کو تنگدستی کی وجہ سے رزق کی کمی ہو تو چاہیئے کہ بعد نماز صبح کے روزانہ اللّٰہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف ایک سو بار پڑھا کرے۔ چند روز میں رزق کی کشادگی اور ہر قسم کی تنگی دُور ہو جائے گی اگر قرض دار ہے تو بعد ہر نماز فرض پنجگانہ کے اللّٰہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف پچاس بار پڑھا کرے۔ اللّٰہ تعالیٰ کسی نہ کسی وسیلہ سے جلدی قرض ادا کر دے گا اور دن بدن دولت زیادہ ہوتی جائے گی۔ اور چور وہر قسم کے نقصان سے اللّٰہ کی امان میں رہے گا۔

page0038.gif

اگر اللّٰہ الصمد یاموائیل بمعہ اس نقش کے لکھ کر اپنے گھر یا مال اسباب میں رکھیں تو دن بدن دولت زیادہ ہوگی، چور اور ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللّٰہ ۶۶ | ۳۹ | ۵ | ۹۰ |
| ۶ | ۸۹ | ۶۷ | ۳۸ |
| ۸۸ | ۳ | ۴۱ | ۶۸ |
| ۴۰ | ۶۹ | ۴۷ | ۴ |

## اکیسواں باب

### بخت بستہ کرنے یا کھونے کے بیان میں

جب کوئی ظالم و فاسق مخلوقِ خدا کو بہت ناجائز تنگ کرتا ہو۔ تو اللّٰہ الصمد یاموائیل بمعہ نام ظالم و مادر لکھ کر پرانی قبر میں پیروں کی طرف دفن کریں پس اُس ظالم کا بخت ایسا بستہ ہوگا کہ تمام اس کے کاروبار درہم برہم ہو کر ہر قسم کی تنگی واقع ہو جائیگی اگر کسی بخت بستہ کو کھولنا چاہو تو لوبان پر ایک سو بار اللّٰہ الصمد یاموائیل بمعہ درود شریف پر دم کر کے بخت بستہ کے سامنے آگ میں ڈال کر کہ لوبان کی خوشبو اُس کے دماغ تک پہنچ جائے۔ پس بستہ بخت کشادہ ہو جائے گا۔

## بائیسواں باب

### ہر قسم بیماری دفع کرنے کے بیان میں

اگر کوئی شخص ایسی بیماری میں مبتلا ہو کہ جس کے علاج سے اطبا عاجز آ گئے ہوں۔ اور کسی طرح صحت یاب نہ ہوتا ہو مثلاً سل، دق، دائمی نزلہ، ضیق النفس، وضع المفاصل ذیابیطس اور دیگر لاحق امراض کے لئے روزانہ ایک ہزار بار اللّٰہ الصمد یاموائیل پڑھ کر مریض پر دم کریں اور چند مرتبہ لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں تو ہر قسم کا مزمنہ امراض



تین روز میں دفع ہو کر مریض تندرست و توانا ہو جائے گا۔ انشاء اللّٰہ تعالیٰ۔ فقیر ہذا کا اکثر معمول ہے۔

اگر کوئی ظالم فاسق جو مخلوق کو ناجائز تنگ کرتا ہو اُس کو ہلاک کرنا منظور ہو تو ماہ قمری کے آخری منگل کو قبر کے پاؤں کی طرف بیٹھ کر منہ میں برگِ نیم یا کوئی کڑوی چیز رکھ کر ایک ہزار بار اللّٰہ الصمد یاموائیل تین روز تک پڑھے اور دعا کریں۔ کہ الٰہی فلاں شخص را ہلاک کن۔ تو وہ شخص ایسی سخت بیماری میں مبتلا ہوگا جس سے وہ آخرکار ہلاک ہو جائے گا۔

## تیئیسواں باب

### خواب کے بند کرنے اور کھولنے کے بیان میں

اگر کسی ظالم فاسق کی نیند بند کرنی ہو۔ کہ دن رات میں کسی وقت نہ سوئے تو نام دشمن بمعہ والدہ اللّٰہ الصمد یاموائیل کے ساتھ بروز بدھ وقت طلوع آفتاب ساعت عطارد میں لکھ کر زیرِ آتش دفن کر دیں۔ تاکہ گرمی پہنچتی رہے۔ پس دشمن کی نیند ایسی بند ہوگی کبھی نہ سوئے گا۔ آخرکار دیوانہ ہو کر گھر بار چھوڑ کر بری حالت سے ہلاک ہوگا۔ اور جب کسی کی نیند کھولنی چاہو تو لکھے ہوئے کو آگ سے نکال کر پانی میں دھو کر بہا دیں اور چند مرتبہ پڑھ کر اُس پر دم بھی کر دیں۔ پس اُس کی نیند کھل جائے گی۔ اور جلدی آرام ہو جائے گا۔

## چوبیسواں باب

### بستہ کرنے شہوت زانی کے بیان میں

اگر کوئی شخص بہت زانی ہو اور کسی نصیحت سے باز نہ آتا ہو۔ تو ایک چھری فولادی





پر اللّٰہ الصمد یاموائیل لکھ کر پھر پچاس مرتبہ اللّٰہ الصمد یاموائیل بمعہ نام زانی و مادر پڑھ کر چھری پر دم کر کے نمناک زمین میں دفن کر دیں۔ پھر اُس کی شہوت ایسی بستہ ہوگی کہ کسی عورت کے قابل نہ رہے گا۔

پھر جب چاہو کہ شہوت بستہ کھل جائے تو چھری کو نکال کر ہزار بار اللّٰہ الصمد یاموائیل پڑھ کر چھری پر دم کر کے دھو کر پانی میں بہا دیں۔ بستہ شدہ کھل کر از سرِ نو مرد قابل عورت کے ہو جائے گا یا سات ٹکڑے روٹی پر پڑھ کر کھلا دیں۔

## پچیسواں باب

### مُردہ دل زندہ کرنے کے بیان میں

اگر کسی کا دل ایسا ہو کہ نماز روزہ یا دیگر عبادات یا اطاعت خدا رسولؐ سے منحرف ہو تو شب چہارشنبہ سے تا شب جمعہ تین روز تک برابر روزانہ ایک مجلس میں ایک ہزار بار اللّٰہ الصمد یاموائیل بمعہ درود شریف کے تو مردہ دل زندہ ہو کر غفلت و کاہلی و فراموشی دُور ہو کر کم کھانا، کم سونا، اور عبادت کرنے کی عادت ہو جائے گی۔ انشاء اللّٰہ تعالیٰ۔

## چھبیسواں باب

### کرامت کردن بر زمین ایک ساعت میں آب و درخت میوہ جات پیدا ہو کر کھائے جائیں

جو چاہے کہ ایک ساعت میں طرح طرح کی کرامات دکھائے اور زمین پر درخت فوراً پیدا ہو کر میوہ جات خوردن پیدا ہوں یا دیگر پانی کھانا وغیرہ نعمتیں موجود ہوں۔ تو اللّٰہ الصمد یاموائیل کوری ٹھیکری آب نادیدہ پر بروز سوموار بوقت طلوعِ آفتاب



ساعت قمر میں لکھ کر زمین میں دفن کر دیں۔ تو فی الحال کل چیزیں آب و نعمتیں میوہ جات درخت وغیرہ پیدا ہوں گے۔ خود بھی کھائے اور مخلوق کو بھی کھلائے۔ پھر جب ناپدید کرنا ہو تو ٹھیکری زمین سے نکال دیں۔ سب کچھ کرشمے دُور ہو جائیں گے۔

## ستائیسواں باب

### متفرق کرامات کے بیان میں

اگر چاہے کہ مجلس میں سانپ پیدا ہو تو ایک لکڑی بقدر گز پر ایک سو بار اللّٰہ الصمد یاموائیل پڑھ کر دم کر کے مجلس میں چھوڑ دیں۔ وہ لکڑی فی الفور سانپ بن جائے گی۔ جب چاہو کہ پھر لکڑی ہو اکیس بار پڑھ کر دم کریں لکڑی ہو گی یا کہ مجلس میں بچھو پیدا کرنے ہوں تو نیم کے پتوں پر پچاس بار اللّٰہ الصمد یاموائیل پڑھ کر دم کر کے مجلس میں چھوڑ دیں۔ فوراً بچھو بن جائیں گے۔ جب پھر چاہو پتے ہو جائیں چند مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں پتے بن جائیں گے۔

اگر چاہو کہ کنوئیں سے پانی اُبل کر باہر آ جائے تو ایک مٹی کے پاک ڈلے پر ستر بار اللّٰہ الصمد یاموائیل پڑھ کر دم کر کے کنوئیں میں ڈال دیں فوراً کنوئیں کا پانی اُبل کر باہر آ جائے گا۔ اور جب چاہو کہ پھر پانی جگہ پر چلا جائے تو نو بار پڑھ کر پانی کی طرف دم کر دیں۔ کنوئیں کا پانی پھر اپنی اصلی جگہ پر چلا جائے گا۔

اگر کسی کا ارادہ ہو کہ جنگل میں چراغ روشن ہوں تو چار کوری ٹھیکریوں پر اللّٰہ الصمد یاموائیل ایک ایک بار لکھ کر پھر ستر بار پڑھ کر ٹھیکریوں پر دم کر کے چاروں طرف ایک ایک کر کے ڈال دیں۔ فی الحال چار چراغ روشن ہو جائیں گے۔ جب تک چاہو گے روشن رہیں گے۔ جب بجھانا ہو تو چار ڈلے پاک مٹی پر نو نو بار ہر ڈلے پر پڑھ کر دم کر کے چراغوں کی طرف پھینک دیں۔ چراغ غائب ہو جائیں گے۔

اگر بعد ہر نماز فریضہ پنجگانہ کے ایک ایک سو بار اللہ الصمد باموائیل پڑھا کرے گا اُس کی دل کی آنکھ کی تاریکی دُور کر روشن ضمیر ہو جائے گا۔

اگر بعد نماز عشاء ہمیشہ پچاس بار اللہ الصمد باموائیل کا ورد رکھے گا۔ تو وقت نزع موت سکرات اُس پر آسان ہوگی اور سلامتی ایمان کے ساتھ اس جہاں سے رخصت ہوگا۔ قبر کے عذاب سے نجات پائے گا۔ قیامت میں اس کا حشر نیک اور صالحین کے ساتھ ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

اگر کسی مرد یا عورت پر جن یا دیو، پری کا اثر ہو اور کسی طرح نہ جاتا ہو اور نہ جواب دیتا ہو کہ میں کون ہوں تو ایک پھول گلاب خوشبودار پر سات بار اللہ الصمد باموائیل اور سات بار آیت وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ○ پڑھ کر پھول پر دم کر کے مریض کو سونگھائے۔ پس بو گل دماغ میں پہنچتے ہی جن وغیرہ جس کا بھی اثر ہوگا بولنے لگے گا کہ میں فلاں ہوں اور یہ میرا نام ہے۔ میرا جسم سر سے پیر تک آہنی زنجیر سے بندھ گیا ہے مجھ کو چھوڑ دو پھر نہ آؤں گا۔ اگر وہ حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام اور حضرت پیران پیر سید عبد القادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ کی قسم کھا کر کہے کہ مجھے چھوڑ دو پھر نہیں آؤں گا۔ تو چاہیئے کہ آزاد کر دیں کیونکہ جن بھی مخلوق خدا ہے۔ جب وہ توبہ کرے تو چھوڑ دینا چاہیئے۔ اگر وہ کسی طرح چھوڑنے یا قسم کھانے پر رضامند نہ ہو تو تین عدد ہانڈی گلی بمعہ سرپوش آب نادیدہ لے کر سرپوش پر دعا ذیل اندر کی جانب لکھ کر پھر ماش سیاہ ایک مٹھی لے کر دعا ذیل گیارہ بار پڑھ کر ماش پر دم کر کے مریض کے سر سے لے کر پاؤں تک تین بار ہاتھ پھیرا کر ماش ہانڈی میں ڈال کر اوپر فوراً سرپوش سے بند کر دیں۔ اور کوئی وزن دار چیز رکھ دیں نیچے ہانڈی کے آگ



جلائیں منہ آٹا سے بند کر دیں۔ سوئی کے برابر بھی سوراخ نہ رہے ورنہ جن بھاگ جائے گا۔ احتیاط رکھیں۔ پس جن کے جلنے کی علامت معلوم ہوگی۔ یعنی ہانڈی حرکت کرے گی اور جلنے کی نہایت بدبو آئے گی۔ جس سے ثابت ہوگا جن جل کر ہلاک ہو گیا ہے۔ اسی طرح تین عدد ہانڈیاں بمعہ سرپوش اور ماش سیاہ کا عمل کریں۔ تاکہ اگر اُس کے ساتھی حملہ آور ہوں تو وہ بھی قید ہو کر جل کر ہلاک ہو جائیں۔ پھر ہانڈیوں کو زمین کے اندر گہرا دفن کر دیں۔ پس مریض کے درد سر و نیم سر و درد بدن و دیوانگی رفع ہو کر بالکل تندرست ہو جائے گا۔ سرپوش پر لکھنے کی دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُ الصَّمَدُ اَجِبْ يَا اِسْرَافِيْلُ يَا اَهْجَمَائِيْلُ يَا مَدُوْدَفَائِيْلُ گرد باگرد ہزار در ہزار حِصَار بَسْتَم قُفْلُ شَذَايُوْا اَذْرَعَايُوْ وَشَامَنُوْعَا عَالِنَا طَيُوْسُوْنَ صَلِيْخًا مَلِيْخًا مَلْجُوْفًا وَقَيُوْمًا بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ اَهْيًا اَشْرَاهِيًا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ط

## اجازت خاص وعام

معلوم ہو کہ اللہ الصمد باموائیل کی نو ہزار خاصیتیں ہیں سید محبوب الٰہی اپنے معمولات سے رفائے عام کی خاطر ستائیس باب میں اللہ الصمد کے چند خواص کتاب ہذا وصل حق پر درج کرتا ہے۔ تاکہ مریدان صادق اور طالبان حق کا ذوق و شوق بڑھتا رہے اور دنیا کی فضول ولغو باتوں اور فروئی اعمال سے بچ کر صرف اپنے معبود حقیقی کی یاد میں مطابق سنت سرکار دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کرتے ہوئے تمام مصائب دینی و دنیاوی سے امام حاصل کر کے اپنے مقاصد میں کامیاب رہیں ہر فرد و بشر مرد عورت نسل انسان کو ساری کتاب وصل حق خصوصاً ریاضت اللہ الصمد





باموائیل بمعہ فوائد قصیدہ غوثیہ و ختم خواجگان پیران عظام کی عام اجازت کلمہ کی دیتا ہے۔ جس کا دل چاہے میرے لکھے کے مطابق عمل کرے۔ کسی قسم کی رجعت یا خوف طاری نہ ہوگا کیونکہ میرے دادا مرشد مُکل علے شاہ سے تمام روحانیات خصوصاً موائیلوں و جنانوں نے وعدہ کیا ہوا ہے کہ تیرے سلسلے قادریہ غوثیہ پر چلنے والے کو کسی قسم کا خوف یا تکلیف نہ پہنچائیں گے اور فقیر نے یہ کتاب 'وصل حق' اول سے لے کر حرف بحرف آخر تک حضرت پیران پیر عبد القادر جیلانی کی منظوری اور اجازت سے لکھی ہے قسم ہے اُس رب لازوال کی جس کے قبضہ قدرت میں کل عالم ہے میرے لکھے کے عین مطابق ریاضت کرنے والا اپنے مقاصد میں کامیاب نہ ہو تو روز حشر میرا دامن اُس کا ہاتھ ہوگا جھوٹ پر لعنت سچ پر صلوٰۃ۔ آؤ جس کا دل چاہے معرفت کا سمندر لبریز ہے شراب شوق عشق پی کر گوہر نایاب حاصل کر کے دنیا فانی سے بقا باللہ ہو کر ایک ذات میں ملکر دوامی زندگی حاصل کریں۔ فقط والسلام

از سید محبوب الٰہی قادری چشتی نقشبندی موضع کوڑے شاہ زیرین
ضلع ساہیوال

حال مقیم دیپالپور بستی عبد اللہ ضلع ساہیوال



# طریقہ درودِ مستغاث شریف

جس مجلس میں درودِ پاک پڑھا جائے وہاں دل و دماغ اور لباس و بدن جگہ و مکان کا مطہر اور معطر ہونا اور قاری و سامع ہر ایک کا مودب ہونا شرط اولین ہے۔ کیونکہ وہاں حاضری سید المرسلین ہے لہذا کسی کا مشرف بہ دیدار ہونا قرین ترین ہے درودِ مستغاث شریف کے ختم شریف کے تین طریقے مشائخ عظام سے مروی ہے۔ اصغر۔ اوسط اور اعلیٰ۔ ختم اصغر یہ ہے کہ تمام اہل محفل مودب و معطر و مطہر ہوں اور نہایت ادب و توجہ سے سنتے رہیں اور ساکت و صامت ظاہراً جبکہ باطناً سامع و ناظر و حاضر و قائم رہیں۔ اور ایک شخص مودب ایستادہ ہو کر چشم نم درودِ مستغاث شریف پڑھتا رہے سنتے رہیں اور دل ہی میں اپنا اپنا استغاثہ بحضور سرورِ کائنات ﷺ وائر کریں۔ ختم اوسط: یہ ہے کہ ایک شخص پڑھے اور باقی بھی ساتھ ساتھ ایک ایک مرتبہ الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ اور ایک ایک مرتبہ المدد المدد پڑھتے ہوتے قاری و قائز کا ساتھ دیں۔ ختم اعلیٰ: کہ سب سے اولیٰ و افضل ہے یہ ہے کہ تمام حاضرین تین تین مرتبہ الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ کہتے ہوئے امام کا ساتھ دیں۔ ایک اہم بات اور یہ ہے کہ ہم آواز ہونے کی بھرپور سعی کریں۔ امام کے ساتھ ساتھ پڑھیں۔ امام کے بولنے سے قبل مت بولیں اور امام کے سکوت کے بعد گویا مت رہیں۔ حضرت سیدنا احمد کبیر رفاعیؒ سے روایت ہے کہ جس گھر میں ہفتہ میں ایک مرتبہ ختم مستغاث شریف ہو جائے وہاں اتفاق اور باہمی محبت ہوتی ہے۔ اور گھر کے ہر کام میں خیر و برکت قائم رہتی ہے۔ اور اللہ تبارک و تعالیٰ وہاں سے رزق عنایت کرتا ہے کہ خبر بھی نہیں ہوتی۔



**طریقہ زکوٰۃ درودِ مستغاث شریف**: درودِ مستغاث شریف کی زکوٰۃ کے بھی تین اسالیب مشائخ کامگار سے روایت ہیں اوّل صغیر دوم متوسط سوم کبیر ہے جب کبھی کسی مہم یا مشکل نا ممکن الحصول میں گرفتار ہو۔ زیارت نبوی ﷺ کا خواستگار ہو۔ تو درود مستغاث شریف کی زکوٰۃ ادا کرے۔ اس سے عامل مستغاث شریف بھی ہو گا اور حاجت ناممکن بھی ممکن ہو کر حاصل ہو گی سیدِ دارین ہو گا۔ دورانِ زکوٰۃ روزہ رکھے۔ ہمہ وقت باوضو رہے۔ وقت اور جگہ مقرر رکھے جماع، مبادی جماع، گوشت مچھلی پیاز انڈا دودھ دہی گھی لہسن وغیرہ سے اجتناب کرے۔ کپڑے سفید پڑھتے وقت پہنے پڑھنے سے قبل غسل پاکیزہ کرے۔ جہاں پڑھے وہیں خواب کرے۔ نیت نیک پاک اور درست رکھے۔ بعد اداءِ دعوت حسبِ قدر کھانا شیریں پکا کر نیاز کرے اور جناب ختم نبوت مآب ﷺ کو ایصال کرے پھر تمام انبیاو اولیاء شہدا و سعداد اور صالحین کو آپ ﷺ کے ہاتھوں ایصال کرے اور سعادت دارین طلب کرے۔ پھر حسبِ قدر ایک مرتبہ یا تین مرتبہ ورد رکھے پس جملہ مشائخ عظام کی تائید و نصرت غیبی سے ہمہ وقت سرفراز رہے گا۔

**دعوتِ صغیر**: یہ ہے کہ بغیر خلوت اختیار کیئے۔ نوچندی بدھ ہوار سے بصدقِ قلب شروع کرے پہلے روز درودِ مستغاث ایک مرتبہ دوسرے روز دو مرتبہ تیسرے روز تین مرتبہ علی ہذا القیاس گیارہویں روز گیارہ مرتبہ پھر بارھویں روز دس مرتبہ تیرہویں روز نو مرتبہ علی ہذا القیاس ایک مرتبہ تک پہنچ جائے۔ اکیس یوم مکمل نہ ہونے پائیں کہ حاجت پوری ہو کر سعادت اولیٰ [illegible] سے سرفراز ہو۔ اور قضاءِ حاجت کے ساتھ ساتھ اداءِ دعوت بھی ہو جائے۔





**دعوت متوسط**: یہ ہے کہ ممکن ہو تو خلوت کرے ورنہ لازم نہیں ہے۔ گیارہ روز تک روزانہ گیارہ مرتبہ درودِ مستغاث شریف پڑھا کرے پس قاضی الحاجات کرم کرے گا۔ جس حاجت کے لیے کرے گا کفایت ہو گی خواہ وہ کیسی ہی مشکل اور ناممکن ہو اور خواہ وہ زیارت کا مدعا ہی کیوں نہ ہو۔

**دعوت کبیر**: مروی از حضرت امیر سید جلال الدین سرخپوش بخاری کہ جلال الدین جہانیاں جہاں گشت کے جد امجد اور تمام سادات بخاری کے جد الاجداد ہیں یہ رقیم محبوب علی بن عثمان علی حسینی نقوی بخاری بھی آنجناب کی اولاد سے ہے۔ آپؒ فرماتے ہیں کہ دعوت ہذا محض رضائے خداوندی اور حصولِ مراتب قربیہ کے لیے ادا کرے کار دنیوی کی نیت نہ ہو۔ خلوت میں ضرور رہے کسی سے کلام نہ کرے تحریراً معاملات کرے اگر کرنے پڑ ہی جائیں۔ روزانہ تعداد مقررہ سے پڑھے۔ احرام باندھے رکھے تصور شیخ کامل کا کیئے ہو اور گیارہ سے اکیس دنوں کے اندر اندر ایک ہزار مرتبہ تعداد پوری کرے دن طاق ہوں۔ کیونکہ اللہ وتر و عب الوتر وار ہے۔ اس دعوت کے فضائل صرف وہی جانے گا جو کہ کرے گا۔ دوسرے کی مجال وہاں کہاں۔ سوائے خطرۂ رحمانی کے کوئی خطرہ اس کے دل میں جاگزیں نہ ہو گا۔ فقیر ہر ایک کو ان دعوات کی اجازت عام دیتا ہے مگر یاد رکھو جو کوئی شہنشاہِ طرطوسیاں پیر و مرشد آقا و مولا جناب قل ہو اللہ شاہ صاحبؒ کہ حامل مفاتیح درودِ مستغاث شریف ہیں کو سات مرتبہ سورۂ یٰس شریف پڑھ کر دعوت شروع کرنے سے قبل ایصال نہ کرے گا اس کا کامران و موفق ہونا مشکل ہے باقی قاری خود مختار ہے ہم تو نیک و بد حضور کو سمجھائے دیتے ہیں۔



**فضائلِ درودِ مستغاث شریف**: درودِ مستغاث شریف کے جو فضائل صالحین سے روایت ہیں ان کے تمام و کمال بیان کو ایک دفتر کبیر درکار ہے۔ البتہ چند معروف فضائل درج ذیل کیئے جاتے ہیں ملاحظہ ہوں۔ ﴿واسطے فراخی معاش کے﴾ تین رات ساتھ حضورِ دل کے تمام رات بھر درودِ مستغاث شریف کا ورد کرے بطفیل آنحضرت ﷺ رزق کی وسعت ہو گی۔ ﴿دفع سرکشی﴾ اگر کوئی سرکشی کرتا ہو تو شب کے بیچ غسل کرے اور جامہ نیا پہنے اور تین مرتبہ درودِ مستغاث شریف الحزب المستغاث پڑھ کر اس سرکش کی طرف پھونکے انشاء اللہ تابعدار اور فرمانبردار ہو گا۔ ﴿حصولِ مقصود﴾ کسی شب جامہ پاک و معطر پہن کر منہ بطرف قبلہ کر کے پانچ مرتبہ درودِ مستغاث شریف پڑھے اور دعا مانگے البتہ مقصود حاصل ہو گا۔ ﴿برکت طعام﴾ اگر اس درودِ پاک مستغاث شریف کو پڑھ کر طعام پر پھونکے تو اس طعام میں ہر نوع کی برکت پیدا ہو گی۔ اگر عامل کبیر درودِ مستغاث شریف ایک مرتبہ پڑھ کر ظرف پوشی کر کے جتنا چاہے نکالتا رہے بعد اتمام باقی ماندہ رہے گا بشرطیکہ ظلم ہر نوع سے مبرا ہو۔ ﴿دفع عطش﴾ اگر بیابان میں غلبہ عطش و اشتہاد کا ہو تو بصدقِ دل درودِ مستغاث شریف پڑھے بطفیل آنحضور ﷺ کے طعام و شربت فی الفور پیدا ہو گا۔ ﴿بازیابی راہ﴾ راہ گم گشتہ اسکو ایک مرتبہ پڑھے راہ یاب ہو۔ ﴿امان کشتی وغیرہ﴾ کشتی وغیرہ میں سواری کے سے پڑھ کر ہمہ اطراف دم کر دے از ہمہ آفات ایمن ہو گا۔ ﴿دفیعہ قحط سالی﴾ اگر قحط سالی ہو تو ہر روز تین مرتبہ پڑھ کر آسمان کی طرف دم کرے خدا اپنے فضل و کرم سے بارانِ رحمت کا نزول فرمائے گا۔ ﴿حصولِ زیارت نبوی ﷺ﴾ ہر کہ متمنی زیارت ہو دعوتِ درودِ مستغاث شریف ادا کرے ضرور مشرف بہ زیارت ہو گا انشاء اللہ تعالیٰ یا متواتر تین رات لباس خوشبودار پہن کر باادب عجز و نیاز سے بدھ جمعرات جمعہ ان تینوں دنوں کی راتوں بیچ پانچ

درودِ مستغاث شریف کی تلات میں مشغول رہے انشاء اللہ دیدار ذاتِ اشرف سیدنا
آنحضور ﷺ سے مشرف ہو گا۔ مگر مقام پاک ہونا لازم ہے خواہ مسجد میں ہو یا
جنگل۔ ﴿وظیفہ امراض﴾ اگر کوئی مرض لاعلاج لاحق ہو جائے تو ہر روز طعام پکا کر
فاتحہ سیدنا آنحضرت ﷺ گزار درودِ مستغاث شریف پڑھ کر پانی ... کر کے مریض
کو ہر روز پلاویں بفضل الٰہی شفا عاجل سے مرض آجل دفع ہو گی۔
﴿وظیفہ نافرمانی اولاد﴾ اگر اولاد نافرمان ہو تو پانی پر سات مرتبہ دم کر کے سات
دن تک یہ درودِ مستغاث شریف پلاتے رہیں۔ انشاء اللہ فرمانبردار ہو گی مگر من لا
یرحم لا یرحم اور جو فرمانبرداری نہیں کرتا اسکی فرمانبرداری نہیں ہوتی۔
﴿وسعتِ رزق﴾ کاروباری مقام پر روزانہ صبح ایک مرتبہ پڑھنا باعث وسعتِ رزق
ہے۔ ﴿برائے الفت﴾ اگر کسی گروہ یا دو اشخاص میں مخاصمت و مفارقت ہو تو طعام و
شربت پر درودِ مستغاث شریف دم کر کے پلادیں انشاء اللہ مفارقت موافقت سے
بدل جائے گی۔ ﴿قضاءِ حاجت﴾ اگر کسی خاص کام کے لیے دعا کرنی ہو اور خواہش
ہو کہ وہ ضرور بالضرور قبول ہو تو بعد نماز جمعہ مسجد میں بیٹھ کر درودِ ...اث شریف گیارہ مرتبہ
پڑھیں پھر سجدہ ریز ہو کر اللہ کے حضور دعا مانگیں ضرور قبول ہو گی تین جمعہ نہ گزرنے
پائیں گے کہ حاجت بر آئے۔ ﴿برائے ترقی و جاہ و حشمت﴾ جو کوئی روزمرہ بعد نماز
صبح یا بعد نماز عشاء ایک مرتبہ درودِ مستغاث شریف پڑھ لیا کرے۔ چالیس روز میں
بعنایت خدا و بطفیل حضور پرنور ﷺ نوکری کی ترقی اور تنخواہ کی بڑھوتری ہو جائے رفتہ
رفتہ اعلیٰ عہدہ پر پہنچے اور افسر صاحبان خاطر تواضع سے پیش آتے ہیں۔
﴿حصول امارت﴾ درودِ مستغاث شریف بعد نماز صبح اس طریقہ سے پڑھے کہ
آفتاب نکلتے ہی تمام پڑھ لیا جائے پھر دعا مانگے قبولیت کا شرف حاصل ہو اور خدا پڑھنے
والے کو ایسی جگہ سے دولتِ دنیا عطا فرمادے کہ ایک سال نہ گزرنے پائے امیر کبیر ہو



جائے۔ کسی شدید ضرورت سے اگر وقت گزر جائے تو اسکا خیال نہ کرے کہ اب وقت
نہیں رہا نہ پڑھے ضرور پڑھے ناغہ مت ہونے دے۔ ﴿دفع آسیب﴾ جو کوئی درودِ
مستغاث شریف روزانہ ورد کرے یا لکھ کر پاس رکھے تو اس پر آسیب جن بھوت پری
دیو سحر جادو ٹونہ مٹھ وغیرہ کا اثر انشاء اللہ نہ ہو گا۔ اور وہ ہر جگہ مامون و منصور ہو گا نیز
آسیب زدہ کے گلے میں ڈالنا اسکو پلانا اس پر پھونکنا پڑھ کر اس کے لیے دعا کرنا ہر مرض
ہر جادو ہر آسیب سے باذن اللہ ناجی ہے۔ ﴿دفیعہ وحشت﴾ درودِ مستغاث شریف کا
پاس رکھنا یا روزانہ ورد ہر قسم وحشت قلبی و روحی کا بحمد اللہ تعالیٰ دافع ہے۔
﴿فتح یابی جنگ﴾ دورانِ جنگ یا قبل از جنگ درودِ مستغاث شریف پڑھ کر کفار پر حملہ
بولے انشاء اللہ منصور و فاتح ہو گا۔ ﴿ہلاکت عدو﴾ جملہ شرائط شرع پاک اور مکمل
پاکیزگی سے شرعاً جائز کے لیے اکیس روز والی دعوت دے دن پورے نہ ہوں کہ البتہ
ہلاک ہو۔ ﴿کشادنِ بخت﴾ دختر بخت بستہ یا کوئی اور شخص روزانہ بعد فجر و عشاء ایک
ایک مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں چالیس یوم سے پہلے بدل جائے گا انشاء اللہ
تعالیٰ۔ ﴿دفع عقم﴾ جو عقیم یا عقیمہ روزانہ اس درودِ پاک کو ایک مرتبہ پڑھا کرے اللہ
تعالیٰ اسکا عقم و عقر دور فرما کر با ثمر صالح فرمائے بطفیل حبیبہ ﷺ۔





## نقش درودِ مستغاث شریف

ذیل میں درودِ مستغاث شریف کے اعداد سے مرتب نقش مبارک تحریر ہے یاد باد کہ
درودِ مستغاث شریف کے مع بسم اللہ اور بلا اعتصام و اختتام کل اعداد پانچ لاکھ چھبیس
ہزار چھ صد چودہ (۔۵۲۶۶۱۴۔) ہیں۔ یہ نقش شریف درودِ مستغاث شریف کی تمام
کرامت کا حامل ہے ناپاکی کی حالت میں مت چھوئیں۔ اور اس کی برکات سمیٹنی جتنی
چاہیں اگر درودِ مستغاث شریف ورد کرتے ہوئے یہ نقش مبارک پاس ہو تو کرم بالائے
کرم ہے

| ۷۸۶/۹۲ | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱۶۵۳ | ۱۳۱۶۵۶ | ۱۳۱۶۵۹ | ۱۳۱۶۴۶ |
| ۱۳۱۶[illegible]۱ | ۱۳۱۶۴۷ | ۱۳۱۶۵۲ | ۱۳۱۶۵۷ |
| ۱۳۱۶۴۸ | ۱۳۱۶۶۱ | ۱۳۱۶۵۴ | ۱۳۱۶۵۱ |
| ۱۳۱۶۵۵ | ۱۳۱۶۵۰ | ۱۳۱۶۴۹ | ۱۳۱۶۶۰ |

اس نقش مبارک کا پاس رکھنا۔ اس پر نظر کرنا۔ دھو کر پینا۔ چھڑکنا وغیرہ
سب درودِ مستغاث شریف کے مترادف ہے اللہ تبارک و تعالیٰ اپنے محبوب ﷺ کے
طفیل ہر مرض و آسیب و سحر و تنگی ہر قسم دور فرما کر وسعت و خوشحالی اور نجات سے
نوازتے ہیں۔



# شجرہ شریف

## بطریقہ واسطہ خواجگان قادریہ محبوبیہ غوثیہ

أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ
أَلَا إِنَّ أَوْلِيَاءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ
الَّذِينَ آمَنُوا وَكَانُوا يَتَّقُونَ. أَصْلُهَا ثَابِتٌ وَفَرْعُهَا فِي السَّمَاءِ

یا الٰہ العالمین یا انت خیر الراحمین ... رحم فرما اپنی ذاتِ کبریا کے واسطے
فضل کر یارب میرے حال زبوں پر کر ... ڈال مجھ آلودہ عصیاں پر رحمت کی نظر
مجھ کو اپنی کبریائی کی قسم ہے بے نیاز ... مجھ سراپا معصیت پر کر درِ افضال باز
مجھ کو دیتا ہوں تیرے جود و سخا کا واسطہ ... فضل کا رحمت کا بخشش کا عطا کا واسطہ
تیری رحمت کے خزانے میں کمی کوئی نہیں ... اور تیرے جود و کرم کی انتہا کوئی نہیں
میں کہوں بے واسطہ کس منہ سے بخشش کیلئے ... کچھ وسیلے پیش کرتا ہوں سفارش کیلئے
صدقہ محبوب الٰہی حضرت نور اللہ کامل ولی ... مقتدا و پیشوا و رہنما کے واسطے
مرشد قل ھو اللہ شاہ صلی علی کے طفیل ... تبارک شاہ بسم اللہ نوا کے واسطے
واسطہ شاہ گلاب و یتیم شاہ اولیقین ... شاہ تقی اور مظہر شاہ سخا کے واسطے
اولاحسین شاہ وہاب حامی قاسم کاملین ... شیخ قادر شاہ علیم پارسا کے واسطے
خواجہ بخشیان سیف اللہ بیر آگ شاہ ... حسن شاہ عبدالجبار رہنما کے واسطے
منبع جود و سخا نور الحق معین اللہ شاہ ... شیخ محی الدین قادر غوث الوریٰ کے واسطے
بوسعید ابوالحسن یعنی علی ابوالفرح ... عبدالواحد شیخ شبلی باصفا کے واسطے
حضرت جنید بغداد سری سقطی عرفان بحر ... معروف کرخی داؤد طائی شاہ بدا کے واسطے
پیر کامل حبیب عجمی خدا شناسی کے سر حق ... خواجگان حسن بصری پیشوا کے واسطے

والد حسن و حسین زوج بتول حضرت علیؓ — مشکل کشائے مرتضیٰ شیر خدا کے واسطے
واسطہ سید الثقلین کون و مکاں کے واسطے — یٰسین مزمل محمد مصطفےٰ کے واسطے
میرا دل رکھ دائما ذاکر بذکر اسم ذات — آل اور اصحاب احمد مجتبیٰ کے واسطے
وقت نزع بایمان دنیا سے اٹھا لے خدا — اور کلمہ طیب ہو زبان پر آخری فنا کے واسطے
قبر میں آرام مجھ کو ابتدا سے ہو عطا — مرشدان دین پاک مصطفےٰ کے واسطے
کر دعا ملوئے عصیاں ... کی مستجاب
خواجگان قادری غوث الوریٰ کے واسطے



## ظاہری و باطنی فراغت کے لئے

اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنِیْ لِسَاناً ذَاکِراً وَّ قَلْباً حَاضِراً شَاھِداً شَآئِقاً بِجَمَالِکَ وَ رِزْقاً حَلاَلاً طَیِّباً وَّ اسِعاً بِغَیْرِ کَدٍّ وَ اسْتَجِبْ دُعَائِیْ بِغَیْرِ رَدٍّ وَ ادْفَعْ عَنِّی الْفَقْرَ وَالدَّیْنَ بِحُرْمَۃِ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ وَ اُمِّھِمَا وَ جَدِّ ھِمَا عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ بِرَحْمَتِکَ یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ☆

یہ دعا بعد نماز مغرب ۱۰۱ مرتبہ پڑھنے سے ہر قسم کی مشکلات حل ہو جاتی ہیں